## غزل ۱۷۵

جاؤ تم میری جان خدا حافظ
صبح غم ہی عیان خدا حافظ

جان نثارون کا کوے قاتل مین
آج ہی امتحان خدا حافظ

دل بچیگا نہ اب کسی صورت
اشک خون مین روان خدا حافظ

نہین معلوم اب ہمین صیاد
لیکے جاسے کہان خدا حافظ

رہگئے ہم تو دشت غربت مین
جاؤ اے ہمرہان خدا حافظ

آج وہ شوخ کہہ گیا عاشق
تو ہی اب نیمجان خدا حافظ

## غزل ۱۷۶

زلفون مین جا پھنسا ہوا ثابت خطاے دل
چھوٹے نہ دام سے یہی اب ہی سزاے دل

فرقت مین یار کے ہی یہ ہر دم دعاے دل
خالق کرے کسیکا کسی پر نہ آے دل

پیارے یہ دے بتا کہ وہ جادو ہی کون سا
قابو مین آپ لاتے ہین جس سے پراے دل

مشہور ہی جہان مین کہ دل کو ہی دل سے راہ
پھر کیون تمھارا دل نہوا آشناے دل

مجنون نے اسیر رہے در بدر پھرے
اسکی سزا یہی ہی جو تمسے لگاے دل

بالکل وفا نہ مہر و محبت نہ دلبری
پھر کس امید پر کوئی تمسے لگاے دل

دیکھو نہ بھولکے رکھو قدم کوے یار مین
یان اور کچھ نظر نہین آتا سواے دل

اک دن وصال یار نہ عاشق ہوا نصیب
کیونکر نہ صدمۂ شب فرقت اٹھاے دل

## غزل ۱۷۷

کسنے دیکھی ہین زمانے مین وہ پیاری آنکھین
چشم نرگس سے بھی بہتر ہین تمھاری آنکھین

جسپہ کی ایک نظر جان سے مارا اسکو
کیون نہ کہیے تری آنکھون کو شکاری آنکھین

دیکھیے کب نظر آتا ہی وہ خورشید جمال
راہ تکتی ہین کئی دن سے ہماری آنکھین

نامہ بر دیکھیے آتا ہی کب اس گلرو کا
نگران صورت نرگس ہین ہماری آنکھین

قابل دید کہان دیکھین کسے ای عاشق ۔ اب نہ وہ ہم ہی رہے اور نہ ہماری آنکھین ہے

## غزل ۱۷۸

رخ دکھاؤ ہمین ترساؤ نہین ہے ۔ عارض حسن پہ اتراؤ نہین
جان بلب دیکھ کے آہین نہ کرو ۔ تم کلیجہ مرا سلگاؤ نہین
آتش دل ابھی سے بھڑکیگی ۔ اس دبی آگ کو بھڑکاؤ نہین
کچھ نہین تمکو محبت میری ۔ جانتا ہون مین قسم کھاؤ نہین
تم زبان سے مجھے جو چاہو کہو ۔ گالیان غیر سے دلواؤ نہین
مین ہون یا تم ہو یہان اور ہی کون ۔ آؤ آغوش مین شرماؤ نہین
کیون دکھاتے ہو میرا زخم جگر ۔ جسمین بخیہ ہو یہ وہ گھاؤ نہین
تھا مقدر مین جو ہونا وہ ہوا ۔ دل کو کھویا ہے تو پچھتاؤ نہین
اچھے ہو جاؤ گے جلدی عاشق ۔ مرض عشق سے گھبراؤ نہین

## غزل ۱۷۹

بھلا ہو تیرا ای ساقی رہے آباد میخانہ ۔ مئے گلرنگ سے بھردے فقیرون کا بھی پیمانہ
کہون کیا تجھسے ای زاہد مرا مشرب ہی رندانہ ۔ کبھی جاتا ہون کعبہ کو کبھی مین سوے بتخانہ
میرا بھی قصد ہی صحرا نوردی کا مبارک ہو ۔ کوئی کہدے یہ مجنون سے کہ اور آتا ہی دیوانہ
سوال بوسۂ لب پر نکیون نکر منھ پھرائین وہ ۔ مری عادت فقیرانہ مزاج اُنکا امیرانہ
پسند آئے نہ کیون عاشق مزاجون کو یہ ای عاشق ۔ کلام اپنا ہی رندانہ غزل اپنی ہی مستانہ

## غزل ۱۸۰

کرون تعریف کیا زلف رسا کی ۔ یہ ہی اُڑتی ہوئی ناگن بلا کی
سنبھالا ہوش جب اُس سنگدل نے ۔ مجھی پر مشق کی پہلے جفا کی
جہانتک جی مین آئے ظلم کیجے ۔ سنونگا مین کبھی صاحب سے شاکی

| گئے سب چھوڑ کر دل سوز مجھکو | فقط اک شمع تربت پر جلا کی |
| --- | --- |
| یہی جاری ہی فرقت مین زبان پر | کوئی صورت دکھاوے دلربا کی |
| مرا جانا ہو کب تک دیکھون عاشق | ہی نیت روضۂ خیر الوراکی |

## غزل ۱۸۱

تڑپ رہا ہون مین جسکے فرقت مین اُسکو مطلق خبر نہین ہی
یہ کیسے نالے ہین میرے یارب کہ جنمین کچھ بھی اثر نہین ہی
نقاب رخ سے اُٹھا دو صاحب جمال اپنا دکھا دو صاحب
نہ خوف کو دل مین جا دو صاحب یہان کوئی بد نظر نہین ہی
کرون زبان سے اُسسے بیان کیا ارادہ جو کچھ تھا مرغ دلکا
یہ اُڑکے تمتک ابھی پہونچتا مگر ہی مجبور پر نہین ہی
لکھون مین کیا اُنکو حال فرقت ہی مجھکو درد جگر کی شدت
بڑی تواسمین یہ اب ہی وقت کہ کوئی یان نامہ بر نہین ہی
مین کس سے پوچھون بچشم حیران رہ عدم کے پتے کو اس آن
سوائے اندوہ و یاس و حرمان کوئی میرا ہم سفر نہین ہی
بھرا ہی لاشون سے کوے قاتل تڑپ رہے ہین ہزارون بسمل
عجب تماشا ہی دیکھا ای دل کسیکے تن پر بھی سر نہین ہی

## غزل ۱۸۲

| نہین رونے سے رکتی ہی طبیعت آہی جاتی ہی | حسین جب سامنے آتے ہین الفت آہی جاتی ہی |
| --- | --- |
| اُڑاؤن دھجیان کیونکر نہ وحشت مین گریبان کی | بہار گل مین زورون پر طبیعت آہی جاتی ہی |
| کنارے ہون برنگ خار گو مین ناتوان لیکن | مجھے اُس گل سے کچھ بوے محبت آہی جاتی ہی |
| حسینون سے نہین خالی ارے صاحب یہ دنیا ہی | نظر یان یک نہ یک دلچسپ صورت آہی جاتی ہی |

خیال قامت موزون ہی جسسے دلکو ای عاشق | نئی ہر روز اک مجھپر قیامت آہی جاتی ہی

## غزل ۱۸۳

نیند آنکھون مین بھری ہی کہان رات بھر رہے | کسکے نصیب تمنے جگائے کدھر رہے
ناوک مین راستی ہو کجی ہو کمان مین | ٹیڑھی اگر بھوین ہون تو سیدھی نظر رہے
ہر دم جتائیے نہ محبت شب وصال | جب یہ نگاہ آپکی آنکھون پہر رہے
ہر دم گلے سے اپنے لگائے رہون انھین | یہ ہاتھ ہین وہی جو ترے سینہ پر رہے
بھاگو ہزار کھینچ ہی لائینگے ایک دن | مظہر کی آہ وہ نہین جو بے اثر رہے

## غزل ۱۸۴

باہر نہین ہون حکم سے ای جان آپکے | دل سے نثار جان سے قربان آپکے
زلفون کی آڑ مین لیے بوسے تو بول اُٹھے | نکلے اندھیری رات مین ارمان آپکے
اللہ رے ناز دیکھی جو پرچھائین زلف کی | ناگن سمجھ کے اڑ گئے اوسان آپکے
صورت دکھاکے ذبح کیا جان پڑ گئی | بندے کے سر پہ آنکھون پہ احسان آپکے
مظہر بغل مین رہتی ہین پریان تمام رات | رہتا ہی روز گھر مین پرستان آپکے

## غزل ۱۸۵

صنم دل لیکے تڑپایا نہ کیجے | کسی عاشق کو ترسایا نہ کیجے
پڑیگا صبر دل تجھپر مری جان | وگرنہ ہمکو کلپایا نہ کیجے
نہ جانون کیا خطا صادر ہوئی ہی | جو کہتا ہی یہان آیا نہ کیجے
ہزارون مرغ جان ہوتے ہین بسمل | چمن مین سیر کو جایا نہ کیجے
اسیر دام الفت کرکے ای جان | دل مضطر کو تڑپایا نہ کیجے
نظر جسکی پڑیگی ہوگا گھایل | خدا را بام پر آیا نہ کیجے
مین عاشق ہون ترا دل سے مری جان | مجھے للہ ترسایا نہ کیجے

کہا مانو وگرنہ ہوگے بدنام
بہت اُس کوچے مین جایا نہ کیجے

حسینون پر بہت اس دل کو اپنے
خدا کے واسطے لایا نہ کیجے

نظر لگجائیگی تمکو مری جان
مکان سے در پہ یون آیا نہ کیجے

جو مانگے کوئی تمسے ایک بوسہ
اُسے للہ ترسایا نہ کیجے

حفیظ اللہ دل دیکر بتون کو
کبھی پیچھے سے پچھتایا نہ کیجے

## غزل ۱۸۶

خوشی سے کاٹ دے دلدار گردن
کہ حاضر روبرو ہی یار گردن

جو عاشق ہین نہین مرنے سے ڈرتے
کٹاتے ہین سر بازار گردن

تم اپنی زلف کی پھانسی بناؤ
جھکاتا ہون ابھی سو بار گردن

اسیر دام الفت کی مری جان
نہین چھٹنے کی ہی زنہار گردن

مرے معشوق کے دو ہی پتے ہین
کمر پتلی صراحی دار گردن

حفیظ اللہ گر ہی عشق صادق
تو سرکانا نہ تم زنہار گردن

## غزل ۱۸۷

کسی کے عشق مین بیتاب دل ہی
مثال ماہی بے آب دل ہی

نہین ہی ایکدم یان چین پیارے
نہ جانین کیسے یہ بیخواب دل ہی

اُٹھائے ہجر کے صدمے یہ کبتک
مری جان اب بہت بیتاب دل ہی

پھنسا ہی دام الفت مین کسی کے
اسی باعث سے یہ بیتاب دل ہی

گلستان محبت کا پریشان
جدائی نے کیا ہر باب دل ہی

وہی سمجھیگا رمز عشق جانان
حفیظ اللہ جو ارباب دل ہی

## غزل ۱۸۸

کسی پر آگیا شاید مرا دل
کہ افسردہ سا رہتا ہی بنا دل

حسینانِ جہان کے گیسوون سے / بچایا تھا بہت پر جا پھنسا دل
مین خود حیرت مین ہون بیٹھے بٹھائے / کہ کسنے چھل لیا میرا بھلا دل
چلے کسطرح اُسسے زور اپنا / جو ہو مشہور عالم بیوفا دل
کرون کیا ہاے سوے کوے جانان / لیے جاتا ہی دیکھو کھینچتا دل
ملا کر آنکھ وہ ہمسے پریرو / نہ جانین کسطرح سے لیگیا دل
تپان ہی ہجر سے تیرے میری جان / مثالِ مُرغِ بسمل یان مرا دل
اگر تو مانتا کہنا ہمارا / تو کیون ملتی یہ تجھکو اب سزا دل
کسی گلفام کے فرقت مین یارو / ہین نالے ہر گھڑی مثلِ عنادل
جہان کے خوبرویون پر ہمارا / ہمیشہ سے رہا دل سے فدا دل
نہین ہوتا نہین ہوتا اثر کچھ / عجب ہی سخت پتھر سے ترا دل
سلام اُسوقت کرتا مین تجھے گر / کسی پر تیرا آتا ناصحا دل
حفیظ اللہ خان ساندلی سے کبتک / کریگا عزم سوے کربلا دل

## غزل ۱۸۹

اسیر زلف جانان دل ہوا ہی / حفیظ اللہ خان حافظ خدا ہی
نہین معشوق کی فرقت سے بڑھکر / ہمارے واسطے کوئی بلا ہی
شب تار لحد کا خوف کیا ہو / کہ داغ دل ہمارا پُر ضیا ہی
سنبھالون کسطرح دل کو مین اپنے / وہ قابو مین نہین میرے رہا ہی
تری فرقت مین نالون نے ہمارے / اُٹھا یہ آسمان سر پر لیا ہی
دل نادان نے کی غلطی ہمارے / جو تم سے بیوفا پر آگیا ہی
نہین موقوف کچھ مجھپر مری جان / حسینون پر ہر اک ہوتا فدا ہی
پریشان رہتے ہو ہر وقت پیارے / وبال دل مرا شاید پڑا ہی

اگر دو تم قدر اسکی میرے پیارے
کہ دل سے تمپہ دل میرا فدا ہی

حفیظ اللہ خان تمکو مبارک
کہ آیا آج تیرا دلربا ہی

## غزل ۱۹۰

نہین آسان کسی سے دل لگانا
کہ خونِ دل سدا پڑتا ہی کھانا

بہت مشکل ہی اے دل عشق بازی
ہزارون رنج و غم پڑتا ہی کھانا

ملین ہم کسطرح اُس ماہ رو سے
کہ ہی دشمن ہمارا سب زمانا

خطا پاؤگے بیٹھیک ایک دن تم
نہین لازم وہان ہر روز جانا

تمھارے ہجر مین نوبت یہ پہونچی
کہ ہنستا ہی ہمین سارا زمانا

خدا کے واسطے آکر مری جان
لگا جا ہاتھ سے اپنے ٹھکانا

منع کرتا ہون دل کو وان نجا تو
نہین رُکتا ہی لیکن یہ دِوانا

بھروسا کیا ہو اُسکی زندگی کا
چُھٹا ہو جسکا کب سے آب و دانا

کسی کے ایک بوسہ مانگنے پر
نہین لازم تمھین کرنا بہانا

مری جان عاشق صادق سے اپنے
نہین لازم تمھین کرنا بہانا

حفیظ اللہ خان اُس ماہ رو سے
مبارک ہو تمھین دل کا لگانا

## غزل ۱۹۱

بسطرح حال ہی پیارے ترے دیوانے کا
جلد آ اب آکر نہین وقت ہی شرمانے کا

ہوگیا ہون مرض عشق سے لاغر ایسا
ہی یقین سبکو مری روح نکل جانے کا

دل کو دے پیچھے تمھین پہلے ارادہ کرلے
لخت دل پینے کا اور خون جگر کھانے کا

دل مین رو رو کے کہا کرتی تھی لیلی اپنے
حال کیا جانے ہوا ہی مرے دیوانے کا

مرغ بسمل کی طرح دل ہی تڑپتا میرا
سُن لیا حال ہی جبسے کہ ترے جانے کا

کشش دل نے اثر آج دکھایا شاید
ورنہ کیا کام تھا تشریف ادھر لانے کا

اسطرح پیار سے بُھلا کے تو ہین آپ اپنے
ماجرا کون سُنیگا ترے دیوانے کا

شمع رویون سے نہین دل کا لگانا اچھا
حفیظ کیا حال ہوا دیکھے پروانے کا

## غزل ۱۹۲

دل ناداں جو تو بدنام ہوا خوب ہوا
رنج و غم کھانا ترا کام ہوا خوب ہوا

بارہا مین نے کہا تو نے نہ مانا کہنا
سبکی نظرون مین تو بدنام ہوا خوب ہوا

مرمٹا تو تو محبت مین و لیکن اے دل
راضی تجھسے نہ وہ گلفام ہوا خوب ہوا

لخت دل کھانا پڑا خون جگر کو پینا
دل لگانے کا یہ انجام ہوا خوب ہوا

عشق مین اُس بت کافر کے پھنسا کر دل کو
حفیظ تو تارکِ اسلام ہوا خوب ہوا

## غزل ۱۹۳

ہنس کے دل چھین لیا تو نے ہمارا جب سے
چین ہے عاشقِ مضطر کو کہاں اب تب سے

غیر حالت ہے مری کنج قفس مین صیاد
چھوٹ گیا کوچۂ دلدار ہمارا جب سے

حال کیا اپنا کہوں تیری محبت مین صنم
کسی قابل نہ رہا چھوٹ گیا مین سب سے

مضطرب حال سراسیمہ پریشان خاطر
نام کیا کیا ہوئے مشہور [illegible] تب سے

ہائے کس درد و مصیبت سے تجھے پالا تھا
دشمنِ جان ہوا میرا دلِ ناداں کب سے

ایک دل سیکڑون دلدار حفیظ احمد خان
دل نذر کسکو کرون کون ہے بڑھکر سب سے

## غزل ۱۹۴

قفس بلبل کا سوے گلستان لانے سے کیا حاصل
وہ اگلے چہچہے پھر یاد دلوانے سے کیا حاصل

نفس کی آمد و شد ہے نہ جنبش نبض مین باقی
ترے بیمار کو آئینہ دکھلانے سے کیا حاصل

درِ زندان تلک آنے کی بھی طاقت نہین تن مین
ہمارے پانون کی زنجیر کٹوانے سے کیا حاصل

ترا بیمار وقت نزع یہ رو رو کے کہتا ہے
جہان سے اُٹھ گئے جب ہم تو پھر آنے سے کیا حاصل

مرا باغ تماشا چہرۂ رنگین خوبان ہے
مجھے پھر تماشا باغ مین جانے سے کیا حاصل

## غزل ۱۹۵

نہ گرد کعبہ نہ بتخانے کا غبار ہون مین
اگر ہون خاک تو پھر خاکپاے یار ہون مین

نہ کوہکن سے ہی نسبت مجھے نہ مجنون سے
فنون عشق مین یکتاے روزگار ہون مین

نگاہ لطف جو کرتے نہین وہ بتان نہ کرین
خدا کے فضل و کرم کا امیدوار ہون مین

شگفتہ رہنے دے اک دم تو مجھکو باد خزان
کہ اس چمن مین گل آخر بہار ہون مین

بتون کے ظلم سے ہرگز نہ منھ کو موڑون گا
جفا شعار ہی وہ اور وفا شعار ہون مین

کٹی ہی یاد الٰہی مین عمر رفتہ مری
نہ جاننا مجھے غافل کہ ہوشیار ہون مین

## غزل ۱۹۶

نگاہ یار ہمسے آج بے تقصیر پھرتی ہی
کسیکی کچھ نہین چلتی ہی جب تقدیر پھرتی ہی

مرقع ہی مری آنکھون مین کیا یاران رفتہ کا
جو نظرون کے تلے ہر ایک کی تصویر پھرتی ہی

ترا دیوانہ جیسے اٹھ گیا صحراے وحشت سے
بگولے کیطرح سے ڈھونڈھتی زنجیر پھرتی ہی

تری تلوار کا منھ ہمسے پھر جائے تو پھر جائے
ہماری آنکھ کب قاتل تہ شمشیر پھرتی ہی

کبھی تو کھینچ لائیگی اُسے گور غریبان تک
کہ مدت سے ہماری خاک دامنگیر پھرتی ہی

بیان کس منھ سے ہو کوئی یار کی شیرین بیانی کا
زبان پر اپنے ابتک لذت تقریر پھرتی ہی

مقام عشق مین شاہ و گدا کا ایک رتبہ ہی
زلیخا ہر گلی کوچے مین بے توقیر پھرتی ہی

در باب اثر تک ایک دن جاتے نہین دیکھا
خدا جانے کہان یہ آہ بے تاثیر پھرتی ہی

خدا شاہد ہی اسکا پھر نہین ملتی نہین ملتی
طبیعت جس سے اپنی اوبت بے پیر پھرتی ہی

ہم اُس لیلی کے دیوانے ہین اے غافل جو صحرا مین
بغل مین اپنے مجنون کی لیے تصویر پھرتی ہی

## غزل ۱۹۷

پابند گیسوے سیہ یار ہم ہوے
دانستہ کس بلا مین گرفتار ہم ہوے

بیگانہ وار اس چمنستان مین کی بسر
ہرگز نہ آشناے گل و خار ہم ہوے

آتے ہی اُس گلی مین ہوا درد دل فزون
دار الشفا مین اور بھی بیمار ہم ہوے

چھوٹے تمام عمر نہ زنجیر زلف سے
دام بلا مین ایسے گرفتار ہم ہوے

اُسکی روش مین تیغ کے چلنے کے ڈھنگ ہین
پہلے قدم مین کشتۂ رفتار ہم ہوے

پوچھیگا کون مجرم الفت کو حشر مین
اچھا ہوا جو تیرے گنہگار ہم ہوے

فرہاد و قیس و وامن و غافل علی الخصوص
کامل یہ فن عشق مین دو چار ہم ہوے

## غزل ۱۹۸

چھٹے رفیق گذر گئے نشان باقی ہے
ہین داغ فرقت یاران رفتگان باقی

فلک کی تفرقہ سازی سے چھوٹ گئے سب دوست
نہ صحبتین ہین نہ یاران رفتگان باقی

جو ظلم چاہیے عاشق پہ کیجیے مشفق
ستم نہ کوئی رہے مجھپہ مہربان باقی

نہ مدحت لب رنگین یار چھوڑون گا
مرے دہن مین ہے جبتک مری زبان باقی

بتاؤ کس سے پتہ پوچھون اپنے یوسف کا
نہ کاروان ہے نہ اب گرد کاروان باقی

## غزل ۱۹۹

گنہ کا ہے بوجھ سر پہ بھاری الٰہی توبہ الٰہی توبہ
ہے اپنے فعلون سے شرمساری الٰہی توبہ الٰہی توبہ

زنا و مکر و فریب کاری غرور و بخل و غناشعاری
گئی انھین سب مین عمر ساری الٰہی توبہ الٰہی توبہ

نہ کی غریبون کی پاسداری نہ کی یتیمون کی غمگساری
سُنی نہ مفلس کی آہ و زاری الٰہی توبہ الٰہی توبہ

خطائین ہین اسقدر ہماری زبان ہے جنکے بیان سے ہاری
قلم ہوا لکھتے لکھتے عاری الٰہی توبہ الٰہی توبہ

مدام غفلت رہی یہ طاری دعا نہ کی یا جناب باری
کہ تجھسے ہے چشم رستگاری الٰہی توبہ الٰہی توبہ

ترا جو ہے فیض عام جاری ہے رکھتا فرحت امیدواری
ترے کرم کی ہے انتظاری الٰہی توبہ الٰہی توبہ

## غزل ۲۰۰

ذرا تو سوچ اے غافل کہ کیا دم کا ٹھکانا ہے
نکل جب یہ گیا تن سے تو سب اپنا بگانا ہے

مسافر تو ہے اور دنیا سرا ہے بھول مت غافل
سفر ملک عدم آخر تجھے درپیش آنا ہے

لگا تا ہی عبث دولت پہ کیون تو دل کو اب ناحق
نجاوے سنگ کچھ ہرگز یہان سب چھوڑ جانا ہی

نہ بھائی بند ہی کوئی نہ کوئی آشنا اپنا
نجز لی غور کر دیکھو تو مطلب کا زمانا ہی

لگا رہ یاد مین اُسکی اگر اپنی شفا چاہیے
عبث دنیا کے دھندون مین ہو اگلُ کیون دوانا ہی

## غزل ۲۰۱

خارِ حسرت قبر تک دل مین کھٹکتا جائیگا
مرغِ بسمل کیطرح لاشہ پھڑکتا جائیگا

سر مرا جب کاٹ کر تشہیر فرماوینگے آپ
خون اِن آنکھون سے قدمون پر ٹپکتا جائیگا

جان جائیگی جو عشقِ عارضِ گلرنگ مین
تختۂ تابوت مثلِ گلُ مہکتا جائیگا

وہ مین کشتہ ہون کہ میری نعش پر ای دوستو
اک زمانہ دیدۂ حسرت سے تکتا جائیگا

جُنکے افشان بام پر بہرِ خدامت جائیو
ای صنم جو دیکھ لیگا سر ٹپکتا جائیگا

مر گیا ہون مین کیسکی حسرتِ دیدار مین
قبر تک لاشہ بھی میرا راہ تکتا جائیگا

ای ظفر قائم رہیگی جب تلک اقلیم ہند
اخترِ اقبال اُس گل کا چمکتا جائیگا

## غزل ۲۰۲

یا مجھے افسرِ شاہانہ بنایا ہوتا
یا مرا تاج گدایانہ بنایا ہوتا

خاکساری کے لیے گرچہ بنایا تھا مجھے
کاش خاکِ درِ جانان نہ بنایا ہوتا

اس خرد نے مجھے سرگشتہ و بدنام کیا
کیون نہ خردمند بنایا نہ بنایا ہوتا

نشۂ عشق کا گر ظرف دیا تھا مجھکو
عمر کا تنگ نہ پیمانہ بنایا ہوتا

ای پری حور لقا نور قدم سے اپنے
رشکِ جنت مرا کاشانہ بنایا ہوتا

روز معمورۂ دنیا مین خرابی ہی ظفر
ایسی بستی سے تو ویرانہ بنایا ہوتا

## غزل ۲۰۳

ادا سے دیکھ لو جاتا رہے گلہ دل کا
بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہی فیصلہ دل کا

رہا شباب مین باقی جو ولولہ دل کا
تو خاک نکلیگا پیری مین حوصلہ دل کا

جہان مین جو کہ ہی مشہور قاتل عالم
پڑا ہی اُس سے اب آکر مقابلہ دل کا

وہ زندہون کہ مجھے ہتکڑی سے بیعت ہی
ملا ہی گیسوے جانان سے سلسلہ دل کا

وہ ظلم کرنے مین ہمپر تو لوگ سہتے ہین
خدا بُرے سے نہ ڈالے معاملہ دل کا

پھرا نہ کوچہ کاکل سے یار کے کوئی
سُنا ہی لٹ گیا رستے مین قافلہ دل کا

ہزار فصل گل آئے جنون وہ جوش کہان
گیا شباب کے ہمراہ ولولہ دل کا

بہار آتے ہی کنج قفس نصیب ہوا
ہزار حیف کہ نکلا نہ حوصلہ دل کا

خدا کے سامنے ہی اپنا ای قلق انصاف
بتون سے حشر مین ہوگا مقابلہ دل کا

## غزل ۲۰۴

یار تھا گلزار تھا مے تھی صبا تھی مین نہ تھا
لائق پابوس جانان کیا حنا تھی مین نہ تھا

محفل دلدار مین غیرون کی جا تھی مین نہ تھا
لوٹ جب گلشن مین تھی باد صبا تھی مین نہ تھا

ہاتھ کیون باندھے مرے چھلا اگر چوری گیا
یہ سراپا شوخی دزد حنا تھی مین نہ تھا

بیخودی مین لیلیا بوسہ خطا کیجے معاف
یہ دل بیتاب کی ساری خطا تھی مین نہ تھا

ہاے ساقی یہ ہو سامان اور عاشق وان نہو
یار تھا سبزہ تھا بدلی تھی ہوا تھی مین نہ تھا

مین سسکتا رہگیا اور مرگئے فرہاد و قیس
کیا اُنھین دونون کے حصے مین قضا تھی مین نہ تھا

مین نے پوچھا کیا ہوا وہ آپکا حسن و شباب
ہنس کے بولا وہ صنم شان خدا تھی مین نہ تھا

ای ظفر یہ دل پہ میرے داغ کیسا رہگیا
خانہاے باغ مین خلق خدا تھی مین نہ تھا

## غزل ۲۰۵

بیٹھے بٹھائے مفت مین سودا لیا ہوا
دل مبتلاے الفت زلف دوتا ہوا

کعبہ کا ہی خیال نہ خواہش ہی دیر کی
دل ہی تمھاری چال سے ایسا ہوا

رویا شب فراق مین نیسان کیطرح مین
ہر قطرہ آنسوؤن کا دُر بے بہا ہوا

افسوس زندگی مین نہ آیا کہین نظر
مرقد پہ میرے آکے وہ سر پر کھڑا ہوا

انجم یہ حسن بندش شمار کیا سبب
یوسف کا ہم شبیہ مگر آشنا ہوا

## غزل ۲۰۶

ہو گیا دل جب سے مائل زلف پیچان کیطرف
آنکھ بھر کے پھر نہ دیکھا سنبلستان کی طرف

قصد بھی جانے کا کرتا ہون کسی جانب اگر
دل لیے جاتا ہی مجھکو کوے جانان کی طرف

بعد مجنون ہو گیا خالی بیابان یک قلم
پھر نہ آنکلا کوئی اس دشت ویران کی طرف

دیکھ لے گر کوئی میرے یار کے رخ کی چمک
عمر بھر دیکھے نہ پھر وہ ماہ تابان کی طرف

پھر ہوا جوش جنون دل شہر مین لگتا نہین
دھیان پھر جانے لگا کوہ و بیابان کیطرف

یک قلم عالم جو تمنے ترک دنیا کو کیا
دھیان شائد آگیا کچھ دین و ایمان کیطرف

## غزل ۲۰۷

### ہمارے استاد منشی شنکر پرشاد صاحب صبح بلگرامی ہیڈ ماسٹر کرہی اسکول

نہ تو آرزو مجھے نام کی نہ تو جو صا ہی نشان کا
نہ ہی شوق گنبد قبر کا نہ لحد کے اونچے مکان کا

تجھے دیکھ لے جو کہین ذرا ہی یہ آدمی کی مجال کیا
تری بارگاہ مین اے خدا نہین دخل کچھ بھی گمان کا

تو کمان ہی اے دل شیفتہ ہوا ابرو و تپہ فریفتہ
مری بات باندھ گرہ مین تو ہی خطر وہان تری جان کا

نہ قد خمیدہ پہ جائیے یہ بلا کی آہ ہی الحذر
کہ تو آ فلک کا بھی توڑ دے وہ ہی تیر اپنی کمان کا

نہ بڑھیگا آگے کو تو ذرا نہ اٹھیگا آگے قدم ترا
ارے نامہ بر اسے یاد رکھ یہ نشان ہی [illegible]

شب وصل مین ہمین ایسے ہی وہ ہزار دن بتاتا ہین
ابھی ہاتھا پائی نہ کیجیے کہین بال ٹوٹے نہ کان کا

سر چار دہ تہ ابر ہی نہین چہرہ زلفون مین آگیا
ہی ہلال ایک تہ شفق نہین نگ لب پہ ہی پان کا

کہین چھلکے دھونی رمائیے ترے عاشقی کے اٹھائیے
ابھی جل کے خاک سیاہ ہو یہ مکھیر آستانہ تہا ترکا

مرے مرنے کی جو خبر سنی تو آئے کہتے جنازے پہ
کہ یہ صبح کیا ہی جوان تھا مجھے غم ہی ایسے جوان کا

## غزل ۲۰۸

میری آہون کا دھوان ہونے دو
دل کی گنجلک تو عیان ہونے دو

ہونے دو شور و فغان ہونے دو
راز پوشیدہ عیان ہونے دو

واعظو جبّہ و دستار کی خیر
اب کی مجھکو خفقان ہونے دو

جو صلے نکلین گے انشاء اللہ
پیر سے انکو جوان ہونے دو

ہم موذن کا گلا گھوٹین گے
صبح کو آج اذان ہونے دو

جان جاتی ہے خدا کو مانو
وصل تو اے مری جان ہونے دو

ساقیو صبح کو منگوا دو شراب
ہے جو ماہِ رمضان ہونے دو

## غزل ۲۰۹

پس مرگ میرے مزار پر جو دیا کسی نے جلا دیا
اُسے آہ دامن باد نے سر شام ہی سے بجھا دیا

مجھے دفن کرنا جی جسگھڑی تو یہ اُس سے کہنا کہ او پری
وہ جو تیرا عاشق زار تھا تہ خاک اُسکو دبا دیا

دم غسل سے مرے پیشتر اُسے ہمدمون نے یہ سوچ کر
کہین جا کے اُس کا نہ دل جلے مری لاش پر سے ہٹا دیا

مری آنکھ جھپکی تھی ایک پل مرے دل نے جا نا کہ اٹھکے چل
دل بیقرار نے او میان اُسے چٹکی لیکے جگا دیا

مین نے دل دیا مین نے جان دی مگر آہ تو نے نہ قدر کی
کسی بات کو جو کبھی کہا اُسے چٹکیون پہ اڑا دیا

## غزل ۲۱۰

عمر سب غفلت مین کھو یا کیے نادان رہے
دل مین پایا جسے اُسکے لیے حیران رہے

دن تو منھ دیکھنے کی ہوتی ہے محبت سب کو
جب مین جانون کہ مرے بعد مرا دھیان رہے

ہمتو جاتے ہین صنم ملک عدم دیکھین گے
کسکو سونپون ترا اللہ نگہبان رہے

بعد مرنے کے مری قبر پہ خنجر رکھنا
کشتۂ ابروئے خمدار کی پہچان رہے

نزع کے وقت ملاقات نہونے پائی
دل کی دل ہی مین مری جان سب ارمان رہے

اب کسی گل مین نہین بوئے محبت باقی
وہ زمانہ نہ رہا اور نہ وہ انسان رہے

حق تعالے سے دعا ہے یہ علی گوہر کی
تندرستی رہے ایمان رہے جان رہے

## غزل ۲۱۱

مجھے جام الفت یار نے جو پلا دیا کبھی بار ہی — مری آنکھوں میں رہی ابتلک بخدا اُسی کا خمار ہی
جو صبا کرے تو اُدھر گذر تو یہ اُس سے کہنا مری خبر — غم ہجر تیرے نے اوصنم کیا کیسا زار و نزار ہی
مری بات جا کو یاد ہے مگر اتنا کہتے ہیں اوصنم — نہ پھرینگے عشق سے تیرے ہم مرا دل تو تجھپہ نثار ہی
ترے ہجر میں جو سہے ستم نہیں اسکا شکوہ کرینگے ہم — جا ہو سر کو تن سے کرو قلم بخدا نہیں مجھے عار ہی
مجھے خوف حشر خلیل کیا کہ ہو شاہ نجف دم پیشوا — کوئی مانے یا کہ نمانے ہان مرا دل تو اُنپہ نثار ہی

## غزل ۲۱۲

غم دل کا چھپاؤن تو چھپائے نہین بنتا — بگڑا ہی وہ ایسا کہ بنائے نہین بنتا
پاس اُسکے مین جاؤن تو کٹھن ہی اگر اسکو — پاس اپنے بلاؤن تو بلائے نہین بنتا
ون رات گذرتے ہین تصور مین اُسی کے — یاد اُسکی بھلاؤن تو بھلائے نہین بنتا
وہ شرم سے منھ سامنے کرتا نہین میرے — آئینہ دکھاؤن تو دکھائے نہین بنتا
کہتا ہی جو اک آن نچھوڑونگا مین تجھکو — جی اُس سے چھوڑاؤن تو چھڑائے نہین بنتا
قاصد یہ پیام اُس سے تو کہدیجو چپکے — گر خط مین لکھاؤن تو لکھائے نہین بنتا
بیکل کوئی کرتا ہی تراب اپنے کو ایسا — دل تجھسے اُٹھاؤن تو اُٹھائے نہین بنتا

## غزل ۲۱۳

گلے مین ڈالکے مالا پہن کے کان مین بالا — لیے جاتا ہی دل میرا یہ لڑکا برہمن والا
خرام ناز آفت ہی وہ بالا ین قیامت ہی — دکھاتا اُسکا قامت ہی عجائب عالم بالا
پری چہرہ بت طناز و خوش اسلوب خوش اندام — بدن نازک سراپا ناز کیا سانچے مین ہی ڈھالا
ہوا جب زلف پر مفتون وہ ہر دم ہی اور مجنون — نہین اس سانپ کا افسون غضب ناگ ہی کالا
نہ پوچھو یارو اُسکا گھر کہان رہتا ہی وہ دلبر — جہان بستے ہون جادوگر وہی ہی ملک بنگالا
وہ چشم سرمگین پیاری غضب کرتی ہین خونخواری — تراب اُس سے نکر یاری مجھے کل قتل کر ڈالا

## غزل ۲۱۴

ترے فرقت زدہ کا ہائے کس حسرت سے دم ٹوٹا
کیا مردہ تپاک کے سر جو ہین تیرا قدم چھوٹا

تو کہتا ہی قسم اپنی نہ غیرون سے ملونگا پھر
کسی سے یون بھی کرتا ہی کوئی قول و قسم جھوٹا

ملا آخر رقیبون سے ہوا ناخوش حبیبون سے
نصیب اُسکا کہو پھوٹا کہ جس سے وہ صنم چھوٹا

کیا جسطرح سے غارت مرا دل اُسنے ہتون سے
نہو گا یون کسی کافر نے کوئی بیت الحرم ٹوٹا

مکرر ناتھا اُسسے یار و تراب ایسے کی دلشکنی
یہ دل ٹوٹا نہین ہاتھو نسے اُسکے جام جم ٹوٹا

## غزل ۲۱۵

نہایت بیوفا نکلا صنم سے دل مرا ٹوٹا
نہین اب کچھ امید اُس سے یہ بالکل آسرا ٹوٹا

لگاوٹ سے پھر اُسکی یہ شکن دلسے نہ جاویگی
نہین جوڑے سے ملتا ہی جہان شیشہ ذرا ٹوٹا

ہمارے شیشۂ دلکو سنبھل کے ہاتھ مین لیجو
نزاکت اسمین ہی اتنی نظر سے جب گرا ٹوٹا

بہت پیری مین دانائی کا تھا تجھکو گھمنڈ اے دل
جنون مین ہاتھ سے لڑکون کے دیکھا سر ترا ٹوٹا

تراب اُسکو غنیمت جان جو دم سوا ہو دا جگ مین
محبت مین ہوا فانی ترا جون دحبہ اٹوٹا

## غزل ۲۱۶

چھوٹ ست بلبل کو اے صیاد ہنگام بہار
صبر کر چندے گذر جانے دے ایام بہار

کہہ سکتے ہین کیون نہو مرغ چمن کو بیکلی
بھول جاتے تھے خوشی سے سنکے جو نام بہار

کیون مزے مین بلبل و گل کے خلل ڈالے ہی تو
دور کر صیاد دام اپنا با یام بہار

بچپنے سے تا جوانی یون رہا اُسکا جمال
جسطرح گل ہو دم آغاز و انجام بہار

کسطرح وہ رنگ و بوے گل کے مائل ہو تراب
ہو گئے صبح خزان دیکھے گئے شام بہار

## غزل ۲۱۷

اُدھر دسے ظالم و سرکش لیے تلوار بیٹھے ہین
ادھر ہم سر جھکائے ناتوان بیمار بیٹھے ہین

کمر پھر اُسنے میرے قتل پہ باندھی ہی بسم اللہ
کہ جی دینے پہ ہم بھی مستعد تیار بیٹھے ہین

کدھر ہووے وہ متوجہ کدھر آنکھیں ملاوے وہ | کہ چاروں سمت اُسکے طالب دیدار بیٹھے ہین
سنا ہی ہمنے ای بلبل یہان آئیگا گل وہ گل | چمن مین اسلیے پوشیدہ ہم یون خار بیٹھے ہین
تراب اس بت سے کہدینا سمجھ کے یان قدم رکھے | کہ کتنے یان برہمن توڑکے زنار بیٹھے ہین

## غزل ۲۱۸

ہوے ہم کامران خون مین نہا کے
بہت پچھتائے وہ مقتل مین آکے
گئے ٹھوکر سے غیرون کو جلا کے
ملایا خاک مین ہمکو جلا کے
سرشکون نے دیا داغ جدائی
رکھا تھا اُنکو آنکھون سے لگا کے
عبث کرتے ہو تکلیف ای مسیحا
دوا کے ہین نہ قابل ہم دوا کے
بڑھا ہی عشق خط سے عشق گیسو
ہوئے ظلمت کے ہادی خضر آکے
شب وصلت کٹی جاتی ہی یا رب
مگر اُٹھتے نہین پردے حیا کے
گئے لخت جگر بھی اشک کے ساتھ
کسے رکھین گے چھاتی سے لگا کے
یہی عشق خط اخضر اگر ہی
کسی دن سو رہینگے زہر کھا کے
نہ سمجھے تھے کہ مثل شمع محفل
کرینگے خاک وہ ہمکو جلا کے
مین وہ افسردہ دل تھا بعد مردن
نہ لایا شمع کوئی بھی جلا کے
لبون کی یاد مین ہمکو غش آیا
مرے ہم چشمۂ حیوان پہ جا کے
محبت کھینچ لائی بعد مردن
وہ روئے تربت عاشق پہ آکے
اُلجھتی زلف ہی شانہ سے کیا کیا
بگاڑا تمنے اپنے سر چڑھا کے
نہ زندہ کرسکے عاشق کا مردہ
مسیحا بھی چلے شانہ ہلا کے
کہا قاتل نے اُسکے قبر پہ سعد
اُٹھو سوئے بہت آرام پا کے

## غزل ۲۱۹

سبھتا ہی کون کس سے کہون ماجرا دل | بہتر تو ہی کسی سے نہ کوئی لگائے دل

کیونکر رہین جو اس جو تا بوے جاے دل
باتین وہ دلفریب ادائین وہ دلربا
بیمہر و بیمروت و نا آشنا ہو تم
شیرین کا یہ کلام ہی ہر وقت ہر گھڑی

اے کاش موت آسے کسی پر نہ آسے دل
ایسے پری جمال پہ کیونکر نہ آے دل
تمسے خدا کرے نہ کوئی بھی لگاے دل
جسکو خدا خراب کرے وہ لگاے دل

## غزل ۲۲۰

نشان ہی دلمین اپنے ناوکِ مژگان جانان کا
نہ پوچھو ہمدمو کٹتا شب تاریک ہجران کا
جنون یہ کشمکش ہمسے عبث ہی تجھکو زندان مین
بجاے گل ہی زخم دل بجاے ابر چشم تر
مجھے گریہ کی رخصت دے تو اے وحشت دکھادونمین
خرابی مین پڑے گا تو پریشان دل ترا ہو گا
جنازہ جلد پہونچا دو مرا اُس بت کے کوچہ مین

مداوا ہو سکے کیا چارہ گر سے زخم پنہان کا
دم شمشیر تھا گردن پہ ہر دم خم گریبان کا
چھڑا دے قید سے ہمکو تو رستہ لین بیابان کا
مثال تار بارش تار ہی اک اک گریبان کا
جو عالم ہی بیابان کا وہی نقشہ ہو زندان کا
ارے ناصح نہ سن قصہ مرے حال پریشان کا
کہین جھونکا نہ لگ جائے نسیم باغ رضوان کا

## غزل ۲۲۱

کوئی بشر مجھے ایسا نظر نہیں آتا
رفیق وان کوئی جاتا ہی رحم کھاکے اگر
مریض درد محبت کا دل نہ توڑا اپنے
مسیح ہی یہ جلانا مرا نہین منظور
ہوا ہی حال حیا کا یہ ہجر مین تیرے

گر ترے کوچے سے تھامے جگر نہیں آتا
تو پھر وہ بھول کے رستہ ادھر نہین آتا
نہین یہ منھ سے نہ کر تو اگر نہیں آتا
مرے جنازے پہ وہ جان کر نہین آتا
کہ اب تو دم بھی ہی دو دو پہر نہین آتا

## غزل ۲۲۲

لبون پہ جان ہی یان وان سوال جانے کا
بھرین ہین آن کے سینے مین حسرتین ایسی

کہان ہی ہم مین دم اس صدمہ کے اُٹھانے کا
کہ اب ٹھکانا نہین دم کے بھی سمانے کا

خیر جان سے لیے آزار غم نہین جاتا
خدا کسی کو نہ دے روگ دل لگانے کا

نگاف سینہ مرا چاک دل جگر ٹکڑے
اور اُسپہ بھی ہی خیال اُسکو آزمانے کا

رقیب سوزش دلکے مزے کو کیا جانے
کہ حوصلہ نہین رکھتا جگر جلانے کا

خدا ہی ہی کہ رہے توبہ کعبہ جانے تک
قدم قدم ہی تصور شراب خانے کا

## غزل ۲۲۳

تشنہ کاموں نے شہادت پہ ترے دل کھولا
آب شمشیر سے روزہ دم بسمل کھولا

الامان کی در و دیوار سے آتی ہی صدا
کس نے زخم جگر عاشق بیدل کھولا

سینہ کوبی سے بہ تنگ آے تھے یا تنگ احباب
کہ نہ چھاتی سے مرا ہاتھ تہِ گل کھولا

داد بیداد کی چاہی تو کیا اور ستم
خوب انصاف پہ دل حور شمائل کھولا

ہاے رسے ہاے محبت کہ صفائی کے لیے
خط مرا غیر کے آگے سر محفل کھولا

## غزل ۲۲۴

سُنا ہی آپ ذکر عاشق ناشاد کرتے ہین
جزاک اللہ مجھ بھولے ہوے کو یاد کرتے ہین

عروس گل کی مہندی آج ہی کیا صحن گلشن مین
کہ مرغان چمن شور مبارکباد کرتے ہین

اُتر آتی ہین پریان صاف اُنکے شیشۂ دل مین
نہین معلوم کیا جادو یہ آدم زاد کرتے ہین

نہین معشوق و عاشق اپنے اپنے شغل سے غافل
وہ صحن باغ کو ہم دشت کو آباد کرتے ہین

کتر کر نوچ کر پر توڑ کر یا باندھ کر فرحت
وہ مرغان چمن کو قید سے آزاد کرتے ہین

## غزل ۲۲۵

قصۂ ہجر بتان ہوش مین آلون تو کہون
تھام لون ضبط کرون دلکو سنبھالون تو کہون

دیکے دل دام جو پوچھے تو کہا یوسف نے
اے زلیخا اسے بازار دکھالون تو کہون

زر رخسار کے بوسے کی ہی دیون کیا قیمت
چاشنی دیکھ لون کس دیکھ لون تا لون تو کہون

سلسبیل دہن پاک کی پوچھو نہ خبر
ہاتھ منھ دھولون وضو کر لون نہالون تو کہون

تلخ ہی ترش ہی شیرین ہی کہ پھیکا ہی کہ تیز
میوۂ بوسۂ غبغب کا مزا لون تو کہون

سرگذشتِ غمِ گیسو سے وہ برہم ہونگے
اپنے سر بیٹھے بٹھائے جو بلا لون تو کہون

رازِ دل کی نہ کسی کو ہو خبر کانون کان
زحمتِ اغیار کو جب بزم سے ٹالون تو کہون

## غزل ۲۲۶

یہ زمانہ عالمِ خواب ہی پئے تشنہ مثلِ سراب ہی
جو مکین ہی نقش برآب ہی جو مکان ہی شکلِ حباب ہی

رگِ برگِ گل ہی رگِ بدن رخِ صاف غیرتِ یاسمن
جو وہ تن ہی رشکِ گلِ چمن تو پسینا عطرِ گلاب ہی

نہ پھرے عدم کو جو چل بسے ہی سزا جزا کی خبر کسے
یہ ہین سب ہمین سے کھیل جتنے نہ عذاب ہی نہ ثواب ہی

نہ وہ وقت عیش و خوشی رہا نہ وہ لطفِ بادہ کشی رہا
نہ وہ دل رہا نہ وہ جی رہا نہ وہ عمر ہی نہ شباب ہی

ہی سمندِ عمر رواں رواں شتر آگے پیچھے ہین سب دوان
ہی رواں ہمدم کو یہ کارواں جسے دیکھو پا بہ رکاب ہی

لہو چشمِ تر سے بہاتے ہین جگر اپنا غم سے جلاتے ہین
اسے پیتے ہین اسے کھاتے ہین یہ شراب ہی وہ کباب ہی

کبھی آتے آتے نہ آئے وہ اگر آئے بھی تو لجا وہ
رہے بیٹھے منہ کو چھپائے وہ جو کہا تو بولے حجاب ہی

تمھین طرفہ مشتری خبط ہی کہ جو بیوفاؤن سے ربط ہی
مگر اللہ اللہ یہ ضبط ہی کہ نہ جسکی حد نہ حساب ہی

## غزل ۲۲۷

پلا ساقی مجھے ساغر شرابِ ارغوانی کا
کہ جوشِ فصلِ گل ہی اور عالم ہی جوانی کا

نہین موسم ہی کبھی تشریف لاتے ہو یہان صاحب
نہین کیا لطف حاصل ہوگا اپنی زندگانی کا

تمھاری بیت ابرو ہوگئی ہی یاد جسدن سے
کسی ساعت نہ بھولا شوق ہمکو شعر خوانی کا

ہنسا کرتے ہین خوبانِ جہان جو دیکھکر تمکو
اثر ہی تیرے عاشق کے یہ رنگِ زعفرانی کا

نہ کیونکر سر سے پا تک زرد ہوجاوے مرا لاشہ
کہ مین کشتہ ہون قاتل کے لباسِ زعفرانی کا

تری مخمور آنکھون نے کیا سرمست کیا مجھکو
فرو ہوتا نہین نشہ شرابِ ارغوانی کا

ذرا ای ماہ وقتِ نزع تو صورت دکھا جانا
رہونگا حشر تک ممنون تری اس مہربانی کا

میسر ہوے وہ معشوق اگر اکدم تو راحت ہی
وگرنہ خضر سان کیا لطف عمرِ جاودانی کا

## غزل ۲۲۸

لگی ہی آگ دل سوزِ غمِ فرقت سے جلتا ہی
خبر دیتا ہی بیتابی کی جو آنسو نکلتا ہی

خدارا جلد سے آکر خبر لے ای عیسی دوران
ترے بیمار کا اب کوئی دم مین دم نکلتا ہی

مین سمجھی وہ خوش ہو کر آئین ہی گیا جبر اسکی
کوئی ناشاد حسرت سے کفِ افسوس ملتا ہی

وہ دن آئین کہ وہ پہلو مین ہون اور وصل کی شب ہو
زمانہ ہجر کا کب دیکھیے کروٹ بدلتا ہی

بجز غمخوار تنہائی نہ مونس ہی نہ ہمدم ہی
اگر ہان ای خیالِ یار تجھسے جی بہلتا ہی

خدا شاہد کسی کی اور الفت ہو تو کافر ہو
تمھین پہ جان جاتی ہی تمھین پر دم نکلتا ہی

پس مردن بھی اسکو اسقدر نفرت ہی ای رنگین
ہماری قبر سے منھ پھیر کر وہ شوخ چلتا ہی

## غزل ۲۲۹

تمھارے عاشق کو کیا ہوا ہی نہ منھ سے بولے نہ سر سے کھیلے
وہ مست مجذوب بنگیا ہی نہ منھ سے بولے نہ سر سے کھیلے

ہزار کوئی سیانے لائے کوئی بلاسے کوئی کھلائے
جسے کہ آسیب زلف کا ہی نہ منھ سے بولے نہ سر سے کھیلے

کیا جسے تو نے محو حیرت دکھا کے آئینہ دار صورت
وہ تیری صورت کو تک رہا ہی نہ منھ سے بولے نہ سر سے کھیلے

تمھاری وہ بات ہی دہن مین ہزار انداز ہر سخن مین +
چمن مین یہ غنچہ کیا بلا ہی نہ منھ سے بولے نہ سر سے کھیلے

کھلی ہی جسپر کچھ حقیقت وہ کھول کر دیدۂ بصیرت
تماشے قدرت کے دیکھتا ہی نہ منھ سے بولے نہ سر سے کھیلے

جو درد ہوتا تو غل مچاتا جو سایہ ہوتا تو سر ہلاتا
الٰہی دل کو مرض یہ کیا ہی نہ منھ سے بولے نہ سر سے کھیلے

ظفر جسے اُس پری نے اپنا جمال دکھلایا حیرت افزا
وہ نقش دیوار ہو گیا ہے نہ منھ سے بولے نہ سر سے کھیلے

## غزل ۲۳۰

کسی پردہ نشین کا ہی شوق لقا کوئی طرح اب ایسی بتادے مجھے
کہ اُٹھا کے وہ پردۂ شرم و حیا ذرا اپنا جمال دکھادے مجھے

ترے دیکھنے کے تو ہین سیکڑون ڈھب نہین دیکھتا مین تو یہی ہے سبب
کہ تجلی حسن سے برق غضب کہین ایسا نہو کہ جلا دے مجھے

مجھے قتل کیا تو یہ اُسنے کہا کہ تو رنج و عذاب سے چھوٹ گیا
ترے ساتھ یہ مین نے سلوک کیا مرے کشتۂ ناز دعا دے مجھے

رہی اتنی بھی طاقت و تاب نہین کہ زمین سے اب اُٹھے یہ خاک نشین
ترے کوچے کی سمت بلا سے کہین مرا گریۂ شوق بہادے مجھے

کئی زخم تو کھائے پر آج تلک ملی لذت عشق نہ زیر فلک
مرے زخم جگر پہ چھڑک کے نمک مزا عشق و وفا کا چکھا دے مجھے

لگے بات کا میری ٹھکانا کہان کہ جب ایک سخن مین وہ سحر بیان
کبھی عرش برین پہ چڑھا دے مجھے کبھی فرش زمین پہ گرادے مجھے

نہو دام علائق جسم اگر کرون گلشن قدس کی سیر ظفر
کوئی ایسا ہو کامل پاک نظر کہ جو قید ہے اُس سے چھُڑا دے مجھے

## غزل ۲۳۱

جسکو دلدار سمجھتے تھے سو دلبر نکلا
چارہ گر ہم جسے سمجھے تھے فسونگر نکلا

سرمۂ چشم بت شوخ کو سمجھا مین کیس
جس سے تیغ نگہِ ناز کا جوہر نکلا

خاک جو شوق شہادت مین ہوا ہون قاتل
سبزہ تربت سے مری صورت خنجر نکلا

خون کے یہ داغ نہین مہرین ہین گویا قاتل
ترا دامان ہی مرے خون کا محضر نکلا

حسرت قد مین ترے سینۂ گلزار سے آج
صورت آہ رسا سرو صنوبر نکلا

## غزل ۲۳۲

جہان مین ہمنے آکر کیا نہ پایا
نشان لیکن محبت کا نہ پایا

برائی اپنے دل سے دور کرکے
یہان ہمنے کسے اچھا نہ پایا

کنشت و کعبہ و دشت و چمن مین
کہان یارب ترا جلوا نہ پایا

خبر لے کون یاران عدم کی
کسی زندہ نے وہ رستا نہ پایا

رہی نالان سدا بلبل چمن مین
مزا کچھ گل کی صحبت کا نہ پایا

چھپایا ہمنے یہ سوز نہان کو
کسی نے راز غم اپنا نہ پایا

بہت دیکھے اگرچہ مصر و بازار
کوئی یوسف مگر تجھسا نہ پایا

یہ دنیا واقعی ماتم کدہ ہی
نشان یان عیش و راحت کا نہ پایا

## غزل ۲۳۳

کیا تڑپتا دیکھکر میرا وہ گھبرا جائیگا
سامنے قاتل کے خود مجھسے نہ تڑپا جائیگا

کیا مین تڑپون خنجر بران قاتل کے تلے
دیکھکر مجکو تڑپتا وہ تو گھبرا جائیگا

یہ تو کرتے ہین ستم پھر انکے کوچے مین کوئی
کیا دل شیدا کو اپنے خاک بہلا جائیگا

بسکہ شوق دید ہی پھٹ جائیگا سنگ مزار
وہ بت کافر مری تربت پہ گر آ جائیگا

عاشق کاکل کا وحشت سے ٹھہرنا ہی محال
لاکھ گو دیوانہ زنجیرون سے باندھا جائیگا

اسے فدا مس کر نہ تو محفل مین اسکے ہاتھ کو
وہ سراپا نازان باتون سے شرما جائیگا

## غزل ۲۳۴

اشک سے میرے غبار کوے جانان بہ گیا
سے ترا کحل الجواہر چشم گریان بہ گیا

دختر گردون ڈبویا میری موج اشک نے
غرق ہونے مین عطارد ہی تو کیوان بہ گیا

کسقدر دنیا مین دریاے فنا ہی موجزن
دیکھ اِی غافل کہان تخت سلیمان بہ گیا

باغ جنت مین جو رو یا ہون فراق یار سے
غل ہی ارباب جہان کا یہ کہ رضوان بہ گیا

ای فدا سامان نخوت ہی خدا کو ناپسند
دیکھ کیونکر لشکر فرعون وہامان بہ گیا

## غزل ۲۳۵

کھویا ایسا غم دلدار مین ڈھونڈھا نہ ملا
دل مرا اس جسد زار مین ڈھونڈھا نہ ملا

زخم جو ہین دل صد چاک مین میرے اگل
غنچہ ایسا کوئی گلزار مین ڈھونڈھا نہ ملا

جیسے ابروے قاتل مین جو ہی برائی
کاٹ ایسا کسی تلوار مین ڈھونڈھا نہ ملا

یوسف اپنا نہین معلوم کہان پنہان ہی
جسقدر کوچہ و بازار مین ڈھونڈھا نہ ملا

حسن کو خط نے ترے زنگ بنایا ہی
اب وہ آئینہ تو زنگار مین ڈھونڈھا نہ ملا

## غزل ۲۳۶

فریاد کہ مین آیا تھا دلدار سمجھکر
مارا ہی مجھے تو نے گنہگار سمجھکر

واقف نہین کوئی مری بیماری دل سے
بالین پہ طبیب آتے ہین بیمار سمجھکر

دکھلاتا ہی ہر روز نئے رنگ کا انداز
عاشق مجھے اپنا وہ ستمگار سمجھکر

سب بھول گئے عالم ہستی مین صد افسوس
ہم آئے عدم سے تھے جو اسرار سمجھکر

واقف ہی مرے سوز نہان سے جو وہ کافر
کرتا ہی تبسم مرے اشعار سمجھکر

تعجیل کسی کام مین اچھی نہین ہرگز
دنیا مین فدا کیجیے ہر کار سمجھکر

## غزل ۲۳۷

لیک اغیار کو آتا ہی ادھر سو سو بار
داغ غم دیتا ہی وہ رشک قمر سو سو بار

ہی کہان گل کا نشان فصل خزان مین جو ہزار
جا کے لیتی ہی گلستان کی خبر سو سو بار

سیر کو جاتا جو گلشن مین وہ رشک گلزار
جھکتی تسلیم کو ہر شاخ شجر سو سو بار

دل لگا کیا کہ ادھر اب ہی نکلنا دشوار
جایا کرتا تھا مین ہر روز جدھر سو سو بار

| کسقدر شوق ہی تیرا سبب مجھے اے فصل بہار | روز زندان مین لیتا ہون خبر سو سو بار |
|---|---|

## غزل ۲۳۸

| | |
|---|---|
| ایسے رکھتے تھے نہ روشن مہ کنعان عارض | ہین دو خورشید [illegible] جانان عارض |
| سبزۂ خط ہی جو ریحان تو ہی کاکل سنبل | گل ہین گو [illegible] گلستان عارض |
| دیکھکر ہی بت کافر پہ خطِ نو آغاز | پوچھتے ہین ترے [illegible] عارض |
| غیر کو بوسہ دو اور ہاے ستم یون مجھسے | تونے گھونگھٹ مین چھپائے ہین [illegible] عارض |
| عین حسن ہی وہ غیرتِ شمشاد فدا | لالہ و گل کے ہین گویا دو خیابان عارض |

## غزل ۲۳۹

| | |
|---|---|
| ڈالا ہی کس بلا مین مجھے واے واے دل | ہر روز و شب جو لب پہ مرے ہاے ہاے دل |
| جی جاے جان جاے اجل آے موت آے | یارب مگر کسی کا کسی پر نہ آے دل |
| اُس بت کے غم مین اگر سلامت رہا اگر | کافر ہو پھر کسی سے جو بندہ لگاے دل |
| مجکو بلاے جان یہ دلِ بیقرار ہی | دردِ بتانِ شوخ ہی یارب بلاے دل |
| کیونکر نہ عزم کوے بتان مجھکو ہو فدا | ہی خضرِ اشتیاق مرا رہنماے دل |

## غزل ۲۴۰

ترے ہجر کی تاب نہین ہی صنم مجھے نالہ و آہ رسا کی قسم
مجھے عادت رنج و عنا کی قسم مجھے شیوۂ درد و بکا کی قسم
یہ جو آپ کے لب پہ ہی داغ ہوا نہین مجھپہ کچھ اسکا ہی راز کھلا
یہ بتاؤ صنم مجھے بہر خدا تمھین خالق ارض و سما کی قسم
مین : بوسہ جو تمسے کیا ہی طلب مری جان یہ سکوت کا کیا ہی سبب
مجھے دیجیے خیر جواب ہی اب تمھین پردۂ شرم و حیا کی قسم
صنم آتشِ غم سے کباب ہون مین کئی روز سے جو خواب ہو نہین

مری لیجے خبر کہ خراب ہوئین تمھین شافع روز جزا کی قسم

تری دید کے شوق مین رشک۔ تر مین سے نلی ہی عدم کی جو راہ سفر

مرے کبھو جنازے پہ تو بھی گذر تجھے کشتۂ ناز و ادا کی قسم

نہ کل کی خطا پہ خفا ہو پری کر و رات کو پھر یہان جلوہ گری

مین نہ چھیڑونگا اب بت رشک پری مجھے پاس و لحاظ و وفا کی قسم

## غزل ۲۴۱

اُٹھا کر لیچلو میرا ابھی بستر کوے جانان مین
شفا پاتا ہی ہر بیمار و مضطر کوے جانان مین

عجب کیا ہم مریض غم جو رہتے ہین وہان ناصح
مسیحا کا گذر رہتا ہی اکثر کوے جانان مین

شمیم زلف مشکین ہی نہ پوچھ اے ہمدم نادان
کہ آتی ہی کہانسے بوے عنبر کوے جانان مین

گذر باد صبا کا بھی وہان دقت سے ہوتا ہی
غبار خاکساران پہونچے کیونکر کوے جانان مین

یہ شب ظلمت ہی اور آنسو ہین میرے چشمۂ حیوان
بنا ہون اے فدا مین بھی سکندر کوے جانان مین

## غزل ۲۴۲

بہت مشکل ہی اب شفا مجھکو
مرض عشق اے فدا مجھکو

دو لنگا اے چرخ گالیان تجھکو
اُسنے تو نے کیا جدا مجھکو

چرخ فریاد اک بت سفاک
ذبح کرکے چلا گیا مجھکو

لیگیا دل اور اُسکے بدلے مین
دے گیا غم وہ دلربا مجھکو

مال و دولت سے کیا غرض یارب
اُسکے کوچے کا کر گدا مجھکو

ناتوان ہون دیار جانان مین
جلد اُڑا لیچل اے صبا مجھکو

## غزل ۲۴۳

کیا بُرا عشق کا آزار لگا ہی مجھکو
کچھ موثر نہ دعا ہی نہ دوا ہی مجھکو

کام کچھ آب و خورش سے نہ رہا ہی مجھکو
ناشتہ خون جگر کا جو سدا ہی مجھکو

مشغلہ ہجر مین جو آہ و بکا ہی مجھکو
مونس جان حزین رنج و عنا ہی مجھکو

مس سے بوسۂ لب شیرین کا ملا ہی مجھکو
تلخ کامی مین جو شکر کا مزا ہی مجھکو

آج جو شربت دیدار ملا ہی مجھکو
بارے کچھ درد تپ غم سے شفا ہی مجھکو

نظر افضال خدا پر جو فدا ہی مجھکو
ہر در مشکل دارین کھلا ہی مجھکو

## غزل ۲۴۴

ای پری حسن دل افروز دکھا دے مجھکو
تو جو لیلی ہی تو مجنون بھی بنا دے مجھکو

تاب دوری نہین اصلا مرے دل کو یارب
آتش ہجر بتان کاش جلا دے مجھکو

عمر کاٹی ہی ترے رنج و محبت مین مدام
بیوفائی سے نہ ای شوخ دغا دے مجھکو

سادہ رویونکی نہ سادہ ہی کوئی ناز سے بات
بھیجتا خط بھی ہی وہ شوخ تو سادہ دے مجھکو

بوسۂ زلف جو لے لون مین اسیہ مستی مین
بت میکش کبھی اک جام پلا دے مجھکو

ایک مدت سے فدا ہون ترا مشتاق کلام
غزلین دو چار تو آج اپنی سنا دے مجھکو

## غزل ۲۴۵

زخم کھایا ہی جگر پر ابروے خمدار سے
ہو گیا مین ذبح او قاتل تری تلوار سے

سایۂ طوبی کی خواہش ہی نہ حورون سے غرض
کام رکھتا ہون بتون کے سایۂ دیوار سے

قبر پر کوندا کریگی سیری بجلی رات دن
مر گیا ہون مین کسی کے جلوۂ دیدار سے

ہجر مین اس سرو قامت کے نہ دو تکلیف سیر
مجھکو ہوتا ہی جنون پیدا گل و گلزار سے

پاک ہی نیت جو تیری ای فدا کچھ غم نہین
ہی عبث پرہیز کرنا صحبت دلدار سے

## غزل ۲۴۶

جسے تم غیر سمجھے ہو اسے ہم یار کہتے ہین
جہان کو ہم سراسر جلوۂ دلدار کہتے ہین

نہو جس گل مین تیری بو اسے ہم خار کہتے ہین
جہان تو جلوہ گر ہووے اسے گلزار کہتے ہین

ادا جس چال مین نکلے اسے رفتار کہتے ہین
سخن جو جی کو لیجاوے اسے گفتار کہتے ہین

نہ منصور سے ہو یہ ہمین راہِ محبت مین
سرِ دار آئے جسکا سر اُسے سردار کہتے ہین

نگاہ مست تیری کسقدر خونریز عالم ہی
عبث آنکھون کو تیری نرگس بیمار کہتے ہین

نہین ہی اپنا شیوہ شاعری کا فردیہ ہمنے
کیا نذر نیاز اُنکے جو یہ اشعار کہتے ہین

## غزل ۲۴۷

پری ہر شکل گوری سانولی معلوم ہوتی ہی
جوانی جس کسی کی ہو بھلی معلوم ہوتی ہی

منو ہی اُنکے پستان کا بہار آئی ہی جوبن پر
چھپکتی حسن سے گل کی کلی معلوم ہوتی ہی

شب فرقت فلک پر ہین ستارے یا کہ انگارے
یہ سقفِ کہنۂ گردون جلی معلوم ہوتی ہی

طبیعت کا عجب ہی ڈھنگ ہو معشوق کیسا ہی
بُری بھی ہی ادا اُسکی بھلی معلوم ہوتی ہی

خط اُنکا دیدۂ دل سے محبت مین جو پڑھتا ہون
عبارت بھی خفی لکھی جلی معلوم ہوتی ہی

کہا صیاد سے انداز دیکھا جبکہ بلبل کا
گلون مین رہ کے نازون کی پلی معلوم ہوتی ہی

نہین ہو جبہ لب پر خون کی لالی لگائی ہی
کسی پر تیغ قاتل کی چلی معلوم ہوتی ہی

لطافت ہند مین ہی مبتلا آکر خبر لیجے
رہائی اِس سے مشکل یا علی معلوم ہوتی ہی

## غزل ۲۴۸

جو چھیڑو ہمین دل دکھائے ہوئے ہین
جُدائی کے صدمے اُٹھائے ہوئے ہین

ہوا شک آنکھ مین ڈبڈبائے ہوئے ہین
جگر پر کڑی چوٹ کھائے ہوئے ہین

بتون نے جلایا ہمین شمع صورت
خدا سے بس اب لو لگائے ہوئے ہین

نہ دے اِسقدر تو تکلیف ہمکو
ترے گھر مین مہمان آئے ہوئے ہین

شہیدون کی لاشون پہ بولا یہ قاتل
یہ سب خون مین کیون نہائے ہوئے ہین

گلا بخت کا کچھ نہ شکوہ فلک سے
دلِ غمزدہ کے ستائے ہوئے ہین

حیا وصل مین بھی نہین جاتی اُنکی
ڈوپٹہ سے مُنہ کو چھپائے ہوئے ہین

جو آجائے مشکل نہ گھبرا تو رنگین
علی بہرِ امداد آئے ہوئے ہین

## غزل ۲۴۹

سم ہوئی حق مین ہمارے آشنائی آپکی / چاشنی گرم زرقت نے چٹائی آپکی
بے سبب اچھی نہین جانان رکھائی آپکی / جان لیگی ایک دن یہ کج ادائی آپکی
حال پرسی چاہیے ہے اے شہ خوبان ضرور / دستے ہین در پر کھڑے عاشق دہائی آپکی
آنکھ بھر کر بھی کبھی سے ہمنے نہ دیکھا حور کو / چاندسی صورت جو نظرون مین سمائی آپکی
ہوگئی اغیار کی جب سے رسائی بزم مین / وہ طبیعت ہمنے پھر اک دن نہ پائی آپکی
جب ملی مہندی ہوے دو چار خون عشاق کے / واہ وا صاحب حنا کیا رنگ لائی آپکی
بعد مدت کے قدم رنجہ کیا کیا نذر دین / نقد دل تو دے چکے ہین رونمائی آپکی
شب تڑپتے لوٹتے سر دھنتے گذری ہے مجھے / بیقراری بڑھ گئی جب یاد آئی آپکی
پھر گئے غیرون کی خاطر آپ اپنے قول سے / سخت مشکل اب ہے عالم سے صفائی آپکی

## غزل ۲۵۰

جب سے مین بندہ ہوا ہون اس بت دلخواہ کا / شرم دنیا خوف عقبیٰ ہے نہ دھیان اللہ کا
کوئی چپ ہے کھینچتا ہے کوئی نعرہ آہ کا / سچ جو پوچھو یہ پتا ہے اسکے گھر کی راہ کا
حیلہ سازی کرکے مارے کیسے کیسے شیر نر / گنبد گردون نے سیکھا ہے چلن روباہ کا
کس گل خوبی کے آنے کی خبر ہے اے صبا / شور ہے چارون طرف گلشن مین بسم اللہ کا
یار کو دیکھا ہے اور یوسف کو سنتے ہین سہی / سچ تو یون ہے ہو یقین کسکے شنین افواہ کا
دونون عارض ہین ستارے کہکشان وہ مانگ ہے / روے دلبر ماہ ہے گیسو ہے ہالا ماہ کا
عشق تیرا کیون نہ کھینچے تیری جانب کو مجھے / تجھ مین عالم کہربا کا مجھ مین نقشہ کاہ کا
غرق بحر عشق مین لاکھون ہوے ہین آشنا / آج تک کھلتا نہین احوال اسکی تھاہ کا
روز ترساتا ہے وہ قاتل مجھے ہر بات مین / کیا اثر جاتا رہا اللہ میری آہ کا
آزمایش کے لیے کہتا ہے یہ ہمسے وہ شوخ / واہ جی آسان ہے کیا کرنا کسی سے چاہ کا

گرد بتخانے کے پھرنے سے ملا کیا فائدہ — کیجے چل کر طواف ای جوش بیت اللہ کا

## غزل ۲۵۱

کسکو وحشی کسکو رسوا نہ کیا — حضرت عشق نے کیا کیا نہ کیا

چشم سرشار سے اُسکی تونے — سامنا نرگس شہلا نہ کیا

خاک دعوائے تھا مسیحائی کا — کشتۂ ناز کو زندہ نہ کیا

نقد اک بوسے پہ ہی اسکی خرید — تونے دل کا مرے سودا نہ کیا

تمنے کین مجھپہ جفائین لاکھون — مین نے پر ایک کا شکوا نہ کیا

بجلی کب ہنسنے سے تیرے نہ گری — فتنہ کب چال نے برپا نہ کیا

ہوگیا مائل رخسار صنم — بخدا دل نے کچھ اچھا نہ کیا

کیون نہ یکتا اُسے کہیے جسنے — اپنا ثانی کوئی پیدا نہ کیا

کھینچ لاتی اُسے میرے گھر تک — کام اُس آہ نے اتنا نہ کیا

دل کسے دینے مین کیا تمنے سوچ — جوش نے اپنا پرایا نہ کیا

## غزل ۲۵۲

تکلف نہین ہمسے زیبا تمھارا — تمھارا ہمارا ہمارا تمھارا

لیا دل تو تو جان بھی کیون رہیگی — تمنا ہماری تقاضا تمھارا

یہ تصویر چہرہ اُتر کیون گیا ہی — کھنچے کس سے ہو گیا ہی نقشہ تمھارا

نہ تیر آہ کا دست قدرت مین اپنے — نہ شمشیر ابرو پہ قبضہ تمھارا

رقیبون سے لڑنے کا قصہ نہ پوچھو — فضیحت ہماری تماشا تمھارا

مین اپنے ہی جذبے کا قائل تھا لیکن — غضب ہی مری جان غصہ تمھارا

چلے ہمتو حسرت ہی لیکر رقیبو — مبارک رہے تمکو پیارا تمھارا

مجھے اور سے کیا مین عاشق ہون پیارے — تمھارا تمھارا تمھارا تمھارا

خفا ہوتے کیون ہو کہ رُکتے ہو پیارے | نہ جذبہ ہمارا نہ جلوہ تمھارا
نسیم اس چمن مین گُل تر کی صورت | سمٹے کپڑے رکھتے ہین پردہ تمھارا

## غزل ۲۵۳

عجب کچھ لطف سے صدمے دل ناداں اُٹھاتا ہی | سزا اپنے کیے کی آپ یہ جبو وقت پاتا ہی
کبھی تو خون روتا ہی یہ دل گہ مُسکراتا ہی | کبھی صحرا مین جا کر خاک یہ سر پر اُڑاتا ہی
سمجھتا تو نہ ای ناداں کہ یہ باتین بناتا ہی | بہار آنے دے پھر دل دیکھنا کیا رنگ لاتا ہی
مرے نالون سے نالان ہو ملک فریاد کرتے ہین | کہ ای کمبخت کیون عرش برین ہر دم ہلاتا ہی
نہ ہونا پست پا ای دل تو میدان محبت مین | کہ تجھکو بعد مدت آج قاتل آزماتا ہی
کلام تلخ کرنے سے مجھے کیا فائدہ ظالم | مثال آبلہ خود دل ہی کیون اسکو دکھاتا ہی
اگر پوچھے وہ میرا حال تو قاصد یہ کہدینا | جگر مین درد ہی اور ضعف سے دل سنسناتا ہی
نہین ممکن ہی بے محنت کسی کو اپنا کر رکھنا | بہت مشکل سے دل پیارے کسی کا ہاتھ آتا ہی
اگر کہتا ہون اُس سے دیکھ مر جاؤنگا کچھ کھا کر | تو کہتا ہی بلا سے کسکو مرنے پر ڈراتا ہی

## غزل ۲۵۴

دل مرا تیر ستمگر کا نشانہ ہو گیا | آفت جان میرے حق مین دل لگانا ہو گیا
ہو گیا لاغر جو اک لیلی ادا کے عشق مین | مثل مجنون حال میرا بھی فسانہ ہو گیا
خاکساری نے دکھایا بعد مردن بھی عروج | آسمان تربت پہ میری شامیانہ ہو گیا
خواب غفلت سے ذرا دیکھو تو کب چونکے ہین ہم | قافلہ ملک عدم کو جب روانہ ہو گیا
فصل گل مین بھی رہائی کی نہ کچھ صورت ہوئی | قید مین صیاد مجھکو اک زمانہ ہو گیا
بعد مردن کون آتا ہی خبر کو ای رسا | ختم بس کنج لحد تک دوستانہ ہو گیا

## غزل ۲۵۵

ہماری آہ کی تاثیر دیکھو | ہلی وہ عرش کی زنجیر دیکھو

جدھر وہ ہی اُسی جانب کو اپنا — کھنچا جاتا ہی دل تاثیر دیکھو

دیا داغِ جگر ہی جسنے ہمکو — یہی ہی وہ بت بے پیر دیکھو

نہین دامن مین اُسکے سرخ سنجاف — ہمارا خون ہی دامنگیر دیکھو

اُداسی چھا رہی ہی بیکسی ہی — مزار عاشق دلگیر دیکھو

جو خط جاتا ہی پڑھ سکتا نہین وہ — مری تقدیر کی تحریر دیکھو

پھر آیا یار میرے در سے جاکر — مری اُلٹی ہوئی تقدیر دیکھو

گلے مین طوق دُہرے پا بزنجیر — اسیر عشق کی توقیر دیکھو

وہ بن بن کے بگڑ جاتے ہین سلطان — مری بگڑی ہوئی تقدیر دیکھو

## غزل ۲۵۶

وہ میرے پہلو سے گھر سدھارے ادھر کی دنیا اُدھر ہوئی ہی
قیامت آئی ہی یا الٰہی یہ آج کیسی سحر ہوئی ہی

مریضِ اُلفت کی روح تن سے روانہ پچھلے پہر ہوئی ہی
تمام آفاق مین ہی چرچا تمھین کچھ اسکی خبر ہوئی ہی

تجھے ہی معلوم خاک زاہد کہ عاشقی مین ہی کیسی لذت
یہ پوچھ مجھسے کہ عمر میری اسی مین ساری بسر ہوئی ہی

خدا نے ایسا جمال روشن کیا ہی اُس سیمبر کو عنایت
جو روے تابان سے زلف اُٹھی تو شام کو بھی سحر ہوئی ہی

کبھی جو در تک مین اُنکے پہونچا تو مجھکو دربان نے دی یہ تسکین
بلائینگے وہ ضرور تمکو ذرا سا ٹھہرو خبر ہوئی ہی

نصیب دیکھو کہ ایک دن بھی مزاج اُنکا نہ ہمسے بدلا
اگرچہ سو بار سے زیادہ ادھر کی دنیا اُدھر ہوئی ہی

گذر گئی جب شب جوانی تو کیا رہا لطف شعر خوانی
زبان ہی بند اپنی صفدر خموش شمع سحر ہوئی ہی

## غزل ۲۵۷

لیے پھرتا ہی مجھکو جا بجا دل
مرا بیچین میرا چلبُلا دل

ملایا خاک مین کیون اُسکو تو نے
بہت نازون کا پالا تھا مرا دل

ہزارون حسرتون کا خون ہوگا
ارے ظالم نہ مٹی مین ملا دل

اُٹھاتا کیون بتون کے ناز بیجا
اگر ہوتا مرے بس مین مرا دل

ادا و ناز جانان سے دُہائی
گیا دل ہاتھ سے میرے گیا دل

ملا روز ازل عالم مین سب کچھ
ہمین آفت رسیدہ اک ملا دل

ہمارا بھی کبھی تو آشنا تھا
ارے او بیمروت بیوفا دل

گلی سے اُنکی گھر تک آتے آتے
مچل کر سو جگہ رہ رہ گیا دل

خوشی ہو غم ہو کچھ ہو ہمنے صفدر
بس اب تو اک صنم کو دیدیا دل

## غزل ۲۵۸

ہزار صدمے سہا کرینگے کبھی نہ آہ و بکا کرینگے
وہ لاکھ ہمپر جفا کرینگے ہم اُسکے بدلے وفا کرینگے

چمن مین بلبل چہک رہے ہین شگوفہ گل مہک رہے ہین
سرور مین ہم بہک رہے ہین نہ ہاتھ خم سے جدا کرینگے

جو جمع ہوتے ہین اہل مذہب تو مجھکو حسرت سے کہتے ہین سب
جو یہ نہ ہوگا تو زندہ شب اسی کا چرچا کیا کرینگے

بہت سی کی ہمنے سیر عالم بس اب ارادہ ہی یہ مصمم
گلی مین اس بت کی بیٹھکر ہم ہمیشہ یاد خدا کرینگے

اُسے ہی کیا خوف روز محشر کہ جسکے صفدر علی ہون یاور
یہان بھی حامی رہے برابر وہان بھی جنت عطا کرینگے

## غزل ۲۵۹

کوئی گھڑی نہ وصل کی آئی تمام رات
باتون مین اُس پری نے گنوائی تمام رات

اُٹھکر جو آپ پہلو سے میرے چلے گئے
پہلو مین دل نے دھوم مچائی تمام رات

پیرون پڑے بلائین لین اور منتین بھی کین — سرکی نہ اُنکے منہہ سے دُلائی تمام رات

خوف اُنکو تھا کہ نیند مین بوسہ نہ لین کہین — گالون پہ دھر کے سوئے کلائی تمام رات

پالا پڑا ہی مجھکو عجب بدمزاج سے — جھگڑے تمام دن ہین لڑائی تمام رات

مونس پھر آج ہجر کی شب کاٹنی پڑی — نیند ایسی سوگئی کہ نہ آئی تمام رات

## غزل ۲۶۰

عشق خدا کرون کہ مین یادِ خدا کرون — دو دن کی زندگی مین بتاؤ مین کیا کرون

تجھ بن مین ای مسیح بھلا جی کے کیا کرون — آجاے موت اگر تو مین شکر خدا کرون

ملجاے آسمان و زمین تسپہ بھی صنم — مجھکو قسم خدا کی نہ تجھکو جدا کرون

کی لاکھ جستجو نہوا وصل بھی نصیب — تقدیر مین لکھا نہین تدبیر کیا کرون

گلشن مین جاکے اور بھی وحشت ہوئی نصیب — اب قصد ہی کہ سیر بیابان کیا کرون

## غزل ۲۶۱

پھر آئی فصل گل پھر زخم دل رہ رہ کے پکتے ہین — مرے داغ جگر پھر صورت لالہ لہکتے ہین

کوئی جاکر کہو یہ آخری پیغام اُس بت سے — ارے آجا ابھی دم تن مین باقی ہی سسکتے ہین

نہ بوسے لینے دیتے ہین نہ لگتے ہین گلے سے — ابھی کم عمر ہین ہر بات پر مجھسے جھجھکتے ہین

وہ غیرون کو اداسے قتل جب سفاک کرتا ہی — تو اُسکی تیغ کو ہم آہ کس حسرت سے تکتے ہین

رسا کی ہی تلاش یار مین یہ دشت پیمائی — کہ مثل شیشہ میرے پاؤن کے چھالے جھلکتے ہین

## غزل ۲۶۲

قیامت ہی کسی کو پیار کرنا اس زمانے مین — قضا کا سامنا رکھا ہوا ہی دل لگانے مین

یہی عالم رہے بس موسم گل کا زمانے مین — رہین آباد بلبل اپنے اپنے آشیانے مین

بنائے دیر و کعبہ کا سبب کیا جانیے کیا ہی — نہین ہی دخل بندون کو خدا کے کارخانے مین

قدم رکھ دیکھکر بحر محبت مین ذرا اے دل — خطر ہی ڈوب جانے کا بھی دریا کے نہانے مین

| | |
|---|---|
| صبا جو چاہتا ہی لبس گریبان چاک کرنے کو | کبھی راحت نہین پائی فلک کے شامیانے مین |

## غزل ۲۶۳

| | |
|---|---|
| تری صورت بت کافر خدا نے وہ بنائی ہی | کہ بخوف خدا مائل تری ساری خدائی ہی |
| جنون کا جوش ہی ای گلبدن تجھسے جدائی ہی | ہوا لے دامن صحرا مرے سر مین سمائی ہی |
| ہوا ے زلف عنبر فام پھر سر مین سمائی ہی | قضا کا سامنا ہی موت پھر تشریف لائی ہی |
| کسی دن پان کھانے مین ہنسی انکو جو آئی ہی | دل پر خون اہل عشق پر بجلی گرائی ہی |
| ہوا منظور پھر تاراج کرنا کشور دل کا | جو فوج رنج و درد و ہجر کی مجھ پر چڑھائی ہی |
| ترے کوچہ سے جیتے جی نہ اٹھونگا نہ جاؤنگا | مجھے تیری قضا جان جہان یان کھینچ لائی ہی |
| ہماری قبر پر رو رو کے فرماتے ہین حسرت سے | یہ وہ عاشق ہی جسنے جان تک ہمپر گنوائی ہی |
| الجھ کر وہ سوال بوسۂ کاکل پہ یون بولے | تجھے سودا ہوا ہی یا کہ تیری موت آئی ہی |
| وہ عیسی دم جو پھر آتا تو جی اٹھتا یہ پھر مر کر | یہی تھا مشورہ سب کا مری جب لاش اٹھائی ہی |
| کوئی کہتا ہی مجنون اور کوئی کہتا ہی دیوانہ | تمھارے عشق مین پیارے یہ ذلت ہمنے پائی ہی |
| نہ کر اس سگ کو داغ جنون کو رائگان اخگر | کہ یہ تیرے بڑے گاڑھے پسینے کی کمائی ہی |

## غزل ۲۶۴

| | |
|---|---|
| بدر کو رشک سے ہلال کیا | ماہرو نے مرے کمال کیا |
| چہرہ سے عاشق جمال کیا | قد دکھا کے مجھے نہال کیا |
| عشق گیسو نے تیرے آہ مجھے | ہی گنہگار بال بال کیا |
| باغ عالم مین ہون وہ برگ حنا | جسکے ہاتھ آیا پائمال کیا |
| کس ادا سے وہ بولے جاؤ بھی | مین نے آنسے جو عرض حال کیا |
| عکس پڑتا نہین ہی آئنہ مین | تمکو اللہ نے بیمثال کیا |
| سر بزا تو وہ ہین خفیف مین ہون | کسنے شب کا بیان حال کیا |

شب وصلت مین خوف سے ہمنے — اپنا ہی مرغ دل حلال کیا
باغ عالم مین سبزہ رنگون نے — صورت سبزہ پائمال کیا
صدقے ہو جاؤن ایسی فرقت کے — ہجر ہی مین مراد وصال کیا
ق
ایک دن راہ مین ملے تنہا — بوسہ مانگا تو رد سوال کیا
الغرض طول جب ہوا قصہ — چار بوسون پہ انفصال کیا
بولے مٹھو مجھی کو تم اے سعد — دل مین گر اور کچھ خیال کیا

## غزل ۲۶۵

سودا ہوا ہے سیہ مژہ چشم یار کا — تلودن کو اشتیاق ہے پھر نوک خار کا
اڑ کر چھوا ہے عارض پرنور یار کا — دیکھو تو حوصلہ مرے مشت غبار کا
اک پل کمی نہین ہے ترے شوق دید مین — آنکھون مین گھر بنا ہے ترے انتظار کا
رکھتا ہون زیر تیغ گلا شوق ذبح مین — ہے عشق جب سے ابروے خمدار یار کا
نشہ نہ اسکے زہر کا اتریگا تا بحشر — مارا ہوا ہون افعی گیسوے یار کا
مجھکو کیا قفس سے نہ صیاد نے رہا — افسوس ہے گذر گیا موسم بہار کا
یوسف بتون کے عشق مین مجبوبے خدا کی یاد — کچھ تمکو ڈر رہا نہین روز شمار کا

## غزل ۲۶۶

یہ سمجھے جیتے جی ہم خلد کی تعمیر مین آئے — اٹھا کر گرد شین جب کوچۂ بے پیر مین آئے
عدم سے شوق وصل اس سیم تن کا دہر مین لایا — ہوس مین زر کی ہم خواہش اکسیر مین آئے
تمھاری زلف کے سودے مین آ دیوانگی ہم نے — بہت کرتا یان اٹھا کر خانۂ زنجیر مین آئے
لب معجز بیان سے اپنے گر تم لفظ قم کہدو — تعجب کیا اگر جان پیکر تصویر مین آئے
غنی وہ ہو گئے رنگ طلائی دیکھکر تیرا — گدا جو پاس تیرے خواہش اکسیر مین آئے
چھٹی عارض کی الفت یار نے جب سر مہری کی — حلب کو چھوڑ کر ہم خطۂ کشمیر مین آئے

